"نزدیک است کہ علمائے ظواہر مجتہدات او را علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام از کمالِ دقّت و غموضِ ماخذ انکار نمائند و مخالفِ کتاب و سُنّت دانند۔"

(مکتوباتِ امام ربّانی جلد ۲ صفحہ ۵۵)

ترجمہ۔ قریب ہے کہ علمائے ظواہر امام موصوف کے اجتہادات کا اس پر اور ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام ہو ان کے ماخذ کی کامل باریکی اور گہرائی کی وجہ سے انکار کر دیں اور انہیں کتاب و سُنّت کے مخالف جانیں۔

مولوی ابوالحسن صاحب کے ذریعہ بھی اِن دونوں بزرگوں کے اس کلام کی تصدیق ہو گئی ہے۔ کیونکہ اُنہوں نے حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کی تکذیب کے لئے آپ کی عبارتوں کو غلط رنگ دیکر پیش کیا ہے اور پڑھنے والوں کو سچائی سے دُور رکھنے کے لئے محض غلط پروپیگنڈا سے کام لیا ہے۔ ہم تو پھر بھی اُن کے لئے خدا سے ہدایت کے ہی طالب ہیں۔

## جماعت کے روشن مستقبل کے متعلق حضرت مسیح موعودؑ کی پیشگوئیاں

اب مَیں اِس مضمون کو حضرت بانی سلسلہ احمدیہ علیہ السلام کی دو پیشگوئیوں پر ختم کرتا ہوں جو خدا سے علم پا کر آپؑ نے جماعت کے روشن مستقبل کے متعلق فرمائی ہیں:-

(۱) "اے تمام لوگو! سن رکھو کہ یہ اس کی پیشگوئی ہے جس نے زمین و آسمان بنایا۔ وہ اپنی اس جماعت کو تمام ملکوں میں پھیلا دیگا اور حجت اور برہان کی رو سے سب پر ان کو غلبہ بخشے گا۔ وہ دن آتے ہیں بلکہ قریب ہیں کہ دنیا میں صرف یہی ایک مذہب ہوگا جو عزت کے ساتھ یاد کیا جائیگا۔ خدا اس مذہب اور اس سلسلہ میں نہایت درجہ اور فوق العادت برکت ڈالے گا اور ہر ایک کو جو اسکے معدوم کرنیکی فکر رکھتا ہے نامراد رکھے گا اور یہ غلبہ ہمیشہ رہے گا یہاں تک کہ قیامت آجائے گی۔" (تذکرة الشہادتین صہ ۶۴)

(۲) "خدا تعالیٰ نے مجھے بار بار خبر دی ہے کہ وہ مجھے بہت عظمت دیگا اور میری محبت دلوں میں بٹھائے گا اور میرے سلسلہ کو تمام زمین میں پھیلائے گا اور سب فرقوں پر میرے فرقہ کو غالب کریگا اور میرے فرقہ کے لوگ اس قدر علم و معرفت میں کمال حاصل کرینگے کہ وہ اپنی سچائی کے نور اور اپنے دلائل اور نشانوں کی رو سے سب کا منہ بند کر دیں گے اور ہر ایک

قوم اس چشمہ سے پانی پئے گی اور یہ سلسلہ زور سے بڑھے گا اور پھولے گا یہاں تک کہ زمین پر محیط ہو جائے گا۔ بہت سی روکیں پیدا ہوں گی اور ابتلاء آئیں گے مگر خدا سب کو درمیان سے اُٹھا دے گا اور اپنے وعدہ کو پورا کرے گا۔۔۔۔۔ سو اے سننے والو! ان باتوں کو یاد رکھو اور ان پیش خبریوں کو اپنے صندوقوں میں محفوظ رکھ لو کہ یہ خدا کا کلام ہے جو ایک دن پورا ہو گا۔" (تجلّیاتِ الٰہیہ)

واٰخر دعوٰنا ان الحمد للہ ربّ العٰلمین

خاکسار

**قاضی محمد نذیر لائلپوری**

۱۷ر دسمبر ۱۹۷۲ء

(ضیاء الاسلام پریس - ربوہ)